ہی نماز پڑھاتا ہوں۔
اور میں اس کی گواہی دیتا ہوں کہ یہ یعنی مختار (بن ابی عبید) جھوٹا ہے۔ یہ بات آپ نے تین دفعہ کہی، پھر اس کے تین دن بعد فوت ہو گئے۔ (رضی اللہ عنہ)

(۲۹۸) تخریج: ((ضعیف)) ایوب بن جابر بن یسار: ضعیف ہے (تقریب التہذیب: ۶۰۷) اور بلال بن المنذر: مجہول الحال ہے۔ وَ قَالَ فِي التَّقْرِيبِ: مَجْهُوْلٌ (۷۸۴) اس روایت کی ایک باطل سند المعجم الکبیر للطبرانی (۱۰۲،۱۰۱/۱۷، ح۲۴۱) میں ''عَنْ إِسْحَاقَ بْنِ إِدْرِيسَ الْأَسْوَارِيُّ عَنْ أَيُّوبَ بْنِ جَابِرٍ عَنْ صَدَقَةَ بْنِ سَعِيدٍ عَنْ بِلَالِ بْنِ الْمُنْذِرِ عَنْ عَدِيِّ بْنِ حَاتِمٍ'' مروی ہے۔ اسحاق مذکور کذاب متروک ہے۔ دیکھئے لسان المیزان (۳۵۲/۱)

**۲۹۹**. حَدَّثَنَا مَحْمُوْدٌ قَالَ: حَدَّثَنَا الْبُخَارِيُّ قَالَ: حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ قَالَ: حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ مَحْمُوْدِ بْنِ الرَّبِيْعِ عَنْ عُبَادَةَ بْنِ الصَّامِتِ يَبْلُغُ بِهِ النَّبِيَّ صلی اللہ علیہ وسلم قَالَ: ((لَا صَلَاةَ لِمَنْ لَّمْ يَقْرَأْ بِفَاتِحَةِ الْكِتَابِ.))

[۲۹۹] ہمیں محمود (بن اسحاق) نے حدیث بیان کی، کہا: ہمیں بخاری نے حدیث بیان کی، کہا: ہمیں قتیبہ (بن سعید) نے حدیث بیان کی، کہا: ہمیں سفیان (بن عیینہ) نے حدیث بیان کی، وہ زہری سے، وہ محمود (بن الربیع رضی اللہ عنہ) سے، وہ عبادہ بن الصامت (رضی اللہ عنہ) سے بیان کرتے ہیں کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جو شخص سورۂ فاتحہ نہیں پڑھتا اس کی نماز نہیں ہوتی۔

(۲۹۹) تخریج: ((صحیح)) یہ روایت شروع کتاب میں گزر چکی ہے۔ دیکھئے حدیث: ۲۔

**٣٠٠.** حَدَّثَنَا مَحْمُوْدٌ قَالَ: حَدَّثَنَا الْبُخَارِيُّ قَالَ: حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ قَالَ: حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ جَعْفَرِ بْنِ مَيْمُوْنٍ بَيَّاعِ الْأَنْمَاطِ عَنْ أَبِيْ عُثْمَانَ عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ: أَمَرَنِي النَّبِيُّ ﷺ أَنْ أُنَادِيَ: ((لَا صَلَاةَ إِلَّا بِقِرَاءَةِ فَاتِحَةِ الْكِتَابِ فَمَا زَادَ.))

[٣٠٠] ہمیں محمود (بن اسحاق الخزاعی البخاری) نے حدیث بیان کی، کہا: ہمیں (امام) بخاری نے حدیث بیان کی، کہا ہمیں قبیصہ نے حدیث بیان کی، کہا: ہمیں سفیان (الثوری) نے حدیث بیان کی، وہ جعفر بن میمون (ابوعلی) بیاع الانماط سے، وہ ابوعثمان (عبدالرحمٰن بن مل النہدی) سے، وہ ابوہریرہ (رضی اللہ عنہ) سے بیان کرتے ہیں کہ مجھے نبی ﷺ نے یہ اعلان کرنے کا حکم دیا کہ سورۂ فاتحہ کے بغیر نماز نہیں ہوتی۔ پس جو زیادہ کرے۔

(٣٠٠) تخریج: ((ضعیف)) یہ روایت شروع میں گزر چکی ہے۔ دیکھئے حدیث: ٧
اصل نسخے میں "قبیصہ" کے بجائے "قتیبہ" ہے۔ واللہ اعلم۔

فوائد: اسے احمد اور ابوداود کے علاوہ دارقطنی (١/٣٢١ ح ١٢١١) عقیلی (الضعفاء: ١/١٩٠) ابن الجارود (المنتقٰی: ح ١٨٦) ابن حبان (موارد الظمآن: ح ٤٥٣) حاکم (المستدرک: ١/ ٢٣٩) وَ قَالَ: "صَحِيْحٌ لَا غُبَارَ عَلَيْهِ" وَوَافَقَهُ الذَّهَبِيُّ) بیہقی (٢/ ٣٧/ ٣٧٥) اور ابونعیم الاصبہانی (حلیۃ الاولیاء: ٧/١٢٤) نے جعفر بن میمون کی سند سے بیان کیا ہے۔ جعفر بن میمون ضعیف ہے۔ جیسا کہ حدیث: ٧ کے حاشیے پر گزر چکا ہے۔ ابن الترکمانی حنفی نے اس روایت پر جرح کرتے ہوئے لکھا ہے کہ: "مَعَ ضُعْفِ جَعْفَرٍ هٰذَا قَدْ اُخْتُلِفَ عَلَيْهِ فِيْ هٰذَا الْحَدِيْثِ إِخْتِلَافاً كَثِيْراً يَتَغَيَّرُ بِهِ الْمَعْنىٰ" (الجوہر النقی: ٢/ ٣٧٥) یعنی اس جعفر کے ضعیف ہونے کے ساتھ اس حدیث میں اس سے بہت زیادہ اختلاف مروی ہے جس سے معنیٰ بدل جاتا ہے۔ (یعنی ابن الترکمانی کے نزدیک یہ حدیث مضطرب ہے۔)

جزء القراءۃ کا ترجمہ و تحقیق اللہ تعالیٰ کی توفیق و مدد سے مکمل ہوا۔ والحمدللہ (دسمبر ٢٠٠٣ء)




# اطراف الحدیث

# فهرست الرواة

